مدیر کے قلم سے



# تعارف تبصرہ کتب

نام کتاب: تاریخ دارالعلوم دیوبند مصنف: مولانا سید محبوب رضوی قیمت: ۔درج نہیں
ضخامت: (ہر دو حصے یکجا) ۱۰۰۸ صفحات ناشر: المیزان ناشران وتاجران کتب اردو بازار لاہور

حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب نوراللہ مرقدہ نے ۱۳۸۵ھ میں دارالعلوم کی صد سالہ زندگی کے عنوان سے ایک مختصر کتاب تحریر فرمائی جس میں دارالعلوم کی تاسیس اور اس کے تعلیمی تبلیغی اور انتظامی امور کے احوال و کوائف کا مختصر اور جامع مرقع پیش فرمایا ہے مگر ضرورت اس امر کی تھی کہ دارالعلوم کی تاریخ کے اہم واقعات کو تفصیل کے ساتھ پیش کیا جائے تاکہ ہندوستان اور برصغیر میں مسلمانوں کی علمی تاریخ کے لئے مواد مہیا ہو سکے۔ چنانچہ دارالعلوم کی مجلس شوریٰ نے اس اہم کام کے لئے مولانا سید محبوب رضوی کا انتخاب کیا۔ انہوں نے یہ عظیم کام ایسی خوش اسلوبی سے انجام دیا جس پر جتنا بھی فخر کیا جائے کم ہے۔ دارالعلوم دیوبند کی ایسی جامع اور لازوال تاریخ جس کے کئی ایڈیشن نکل گئے ہیں۔ اور مختلف اداروں سے وقتاً فوقتاً یہ کتاب چھپتی چلی آ رہی ہے۔ ابتداء میں حکیم الاسلام حضرت مہتمم صاحب قاری محمد طیب قدس سرہ کا وقیع اور علوم و معارف سے مملو مقدمہ ہے جو کہ بذات خود ایک مستقل کتاب ہے شامل ہے' یہ نئی اشاعت المیزان لاہور والوں نے خوشنما انداز اور دیدہ زیب ٹائٹل سے پیش کی ہے۔

---

نام کتاب: توضیح الراشدہ مصنف: مفتی فدا محمد ضخامت: ۳۶۸ صفحات
قیمت: درج نہیں ناشر: دارالعلوم رحمانیہ مینیٔ ضلع صوابی

عالم اسلام بالعموم اور برصغیر پاک و ہند بالخصوص کی نامور علمی' ادبی' تاریخی' روحانی ہمہ جہت اور نابغہ روزگار شخصیت مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نوراللہ مرقدہ کا نام نامی اور اسم گرامی ہم جیسے طفلان مکتب اور ہیچمدانوں کی تعریف یا تعارف کا محتاج نہیں۔ ایک عالم آپ کی عظمت شان کی معترف اور ان کی علمی عبقریت کی قائل ہے۔

آپ نے مختلف النوع موضوعات پر قلم اٹھایا ہے اور آپ کے سحر نگار قلم کی تحریر پر ایک عالم گرویدہ ہے۔ ہر طبقے کے لئے آپ نے تصانیف لکھیں' خشک و تر موضوعات کو آپ کا قلم معجز رقم یکساں طور پر تروتازہ رکھتا ہے۔

بچوں کی عربی استعداد بڑھانے کے لئے القراءۃ الراشدہ کے نام سے انتہائی سہل اور منفرد طرز نگارش میں آپ نے کتاب لکھی ہے جو کہ عرصہ ہوا وفاق المدارس العربیہ پاکستان کے نصاب میں شامل اور متداول چلی آ رہی ہے